رعب سے سب کی گود میں چڑھ کر بیٹھتا۔ جب بھی تاشفین کو نیند سے اٹھانا ہوتا۔۔۔جگن یا کوئی اور عباد کو اسکے پاس بیڈ پہ بٹھا آتے۔ وہ بال کھینچنے سے کام شروع کرتا۔۔۔پھر مکے پڑتے اور اختتام دانت کاٹنے پہ ہوتا۔۔۔ کبھی جب وہ زیادہ تھکا ہوا ہوتا تو عباد کو بیڈ پہ اپنے برابر سے اُٹھا کر نیچے بیٹھا دیا۔۔۔

ہر ویک اینڈ کی طرح اس دفعہ بھی اسرار احمد کی ساری آل اولاد ایک چھت کے نیچے جمع تھی۔۔۔ڈنر پہ ہال میں دستر خوان بچھا کر ادھر ہی سب کھانا کھا رہے تھے۔۔پھوپھی بھی موجود تھیں۔۔جنکو مخاطب کرتے ہوئے اسرار احمد بولے۔۔

"آپا زندگی کا کوئی بھروسہ نہیں ہے۔۔۔سوچ رہا ہوں۔۔حسیب کی خوشی بھی دیکھ ہی لوں۔۔"

اپنا نام سُن کر حسیب کے کان کھڑے ہوئے۔۔جس پہ اسکے بڑے بھائیوں نے اسکا ریکارڈ لگایا۔۔۔جبکہ پھوپھی بولیں۔۔۔

"اگر تم نے ذکر کیا ہے تو یقیناً لڑکی بھی دیکھ رکھی ہوگی۔۔۔کیونکہ بنا مقصد تم بات نہیں کرتے ہو۔۔"

اسرار احمد مسکراتے ہوئے بولے۔ "ہاں لڑکی تو میری نظر میں ہے اب نہ جانے بچوں کو میری بات پسند آتی ہے یا نہیں مگر میں نے انعم کو حسیب کے لیے مانگنے کا سوچا ہے۔۔ بڑی اچھی سلجھی ہوئی بچی ہے۔۔۔"

جگن فٹ سے بولی "ہائے ابو جی آپ نے تو میرے دل کی بات کر دی۔ انعم لاکھوں میں ایک لڑکی ہے"

"اتنا خوش نہ ہوں۔۔۔نہ جانے وہ لوگ اپنے شیمی صاحب کو رشتہ دیتے بھی ہیں یا نہیں۔۔۔"

الماس بولی۔ "اسکی کوئی ٹینشن نہیں ہے کیونکہ تاشفین انعم کا بھائی ہے اور جو تاشفین کہے گا۔ آنٹی انکل کبھی انکار نہیں کریں گے وہ تو اسکو پیروں کی طرح پوجتے ہیں آخر اسی کی کوشش سے انکے بیٹے کو انصاف ملا ہے۔۔۔"

اسرار احمد نے فخر سے اپنی اولاد کو دیکھا۔۔دل ہی دل میں سب کی نظر اُتاری اور اپنے رب کا شکر ادا کیا۔

بے شک اس دنیا میں نیک فطرت اولاد انسان کے لیے بہت بڑی نعمت ہے۔۔۔اور اسرار احمد کو یہ نعمت میسر ہے۔۔۔۔

......ختم شُد......